یہ ہی لفظ از بسکہ ہمت شکن | ق | بجہد و ترقی ہے شمشیر زن

بنا بر نہ ایسی جگہ۔ پر کہو | حرام اس کا کہنا ز منطق نہ ہو

اگر حکم دے کر کوئی بھول جائے | تو محکوم تعمیل سے جی چرائے

مگر پھر بھی محکوم مجرم نہ تھا | اسے بھول جانا فریضہ نہ تھا

اسے دو سزا پھر نہ بھولا کرے | جو بھولے۔ سزا ہی میں جھولا کرے

اگر وہ کہے۔ تم نے کیوں کی خطا؟ (سہو) | یہ منطق سیاست میں ہے نا روا

رکھو دھیان میں از ابد تا ازل | ہر اک کام میں وقت و موقع محل

ہر اک چیز بایکدگر خوب ہے | جو بیجا عمل میں ہو معیوب ہے

مقدم و موخر یہ رکھنی نظر ۵ | کہ ہر کام کا ہو مناسب اثر

ہمیشہ کرو دہر کی پیروی ۶ | نہ گاؤ کبھی غیر کی بھیروی

شریعت کے معنی ہیں قانون کے | جو نکلا ہو فطرت کے قانون سے

ہر اک کام میں لاؤ تمیز کو | کرو تین قسمت یہ سب چیز کو

جو ہو میم کی شکل پر گاؤ دم | کہ اسفل سے اعلیٰ پہ آجاؤ تم

کہ آغاز و انجام کی ہو خبر | نشانی آغاز ہے نوک پر

ہو ادنیٰ سے اوسط۔ اور اس سے اعلیٰ | اور اس سے بھی آگے نہایۃ النہی[1]

وہاں سے پہونچ جاؤ تا انتہا | کہ بس انتہا ہی ہے عین النہی[2]

---

(۱) انتہا الانتہا ہو عقل العقول۔ (۲) الوہیت۔

ہمیں انتہا- عین آلآہ شد | رسیدہ بہ آلآہ وہ واہ شد
کہ پا ہیں الہٰ اور سر پر الاہ | بنے تاج و کلغی و چستر و کلاہ
خدا کیا ہے؟ کیوں ہے؟ اور کیونکر بنا | خدائی گرا و خدا اگر بنا
خدا ہی نہ جب تک کہ بنجاؤ تم | نہ معلوم ہونگے یہ اسرار گم
دروں نش بشو از محبت بجید | خیان فصل سیّال در منجمد
یقیں و رجا سے یہ دل پھر نجائے | یہ سر جائے لیکن کہیں سر نجائے
جو مطلوب ہو اُسکے عاشق ہو! | پس از وصل آگے کے لائق ہو!!
یہاں تک کہ پھر تم کو حاجت نہ ہو | اور اپنی بھی مطلق ضرورت نہ ہو
یہ دُنیا غلولہ ہے کا فور کا | فقط ایک پتلا ہے وہ نور کا
نی تپرا[1] - نیگوڑا[2] - نیکھٹو[3] ہے وہ | مگر اپنے لاڑوں پہ لٹّو ہے وہ
یہی ہے ترقی کا فطری اصول | وگرنہ رہوگے ہمیشہ ملول
جو مصنوعی چیزیں ہیں انسان کی | شمار اُنکا کرنا جو چاہے کوئی
تو ہو عمر گنتے ہی گنتے تمام | ق | مگر وہ نہ ہو تجھے قریب المرام
جو پہلوں کے آگے تھے از حد محال | وہ موجود ہی ہیں بلا قیل و قال

(۱) نی تپرا- یعنی بے پوت والا-
(۲) نیگوڑا- یعنی بے دست و پا-
(۳) نیکھٹو- یعنی بے کھاٹ باٹ- یا بے جورو جاتا والا-

پھر آگے بھی ممکن ہی اس سے بڑا
بس اب یعنی غیر ممکن ہے دوال (۱)

تو یہ بھی ہو ممکن جو کہتا ہوں میں
کہ جس کے لئے طعن سہتا ہوں میں

وہ یہ ہے سنو اب ذرا کان دو
تجھے بھی دل و جان سے دھیان دو

## النون والقلم

بنایا خدا نے جہاں آفریں
درو نقش ہمہ این جہان آفریں

بنا ہے یہ جس طرح فطرت کا گھر
اُسی طرح سے تم بناؤ نگر

مشیت سے جنبش اور جنبش سے نار
یہ ترتیب و ترکیب بیضہ نگار (۲)

پرندوں میں داخل ہوئی جب ہباء (۳)
بنے بال و پر تیب و نور و صبا

جب انسان میں داخل ہوئی یہ ہباء
تو بال اور بیضہ بنی بیڑا

سیاں بال ہیں اور بیضہ نہاں
نکلتے ہیں کچھ ناف سے بیگیاں

ہباء سے بنی رفتہ رفتہ زمیں
بنے آدمی و خیالات دیں

جو باہر رہی تو عزیزی بنی
جو اندر گھسی تو عزیزی بنی

بنی روح و آخر میں روح آفریں
ہباء ہی ہے سب کچھ خیال و جنیں

(۱) حرف علت اکثر مقامات شاعریہ میں کسیقدر دب جانا عیب نہیں کیونکہ روزمرہ کی بول چال میں بھی حروف علت دبجاتے ہیں کہیں جگہ بہت زیادہ کسی جگہ کم بلکہ جملہ کا جملہ لفظ کا لفظ مخفف ہوجاتا ہے۔ جیسے تیڑ مچھا۔ گل مچھا وغیرہ (۲) بیضہ کے جیسا (۳) وہوا اندھا غبار جو سورج سے زمین تک لبیل روزن دکھائی دیتا ہے۔

تکوین (۱)

تناقض اجتماع - اور پھر افتراق ‏ ‏ بنی شکل محسوس با اتحاد

مسلسل بہ دور عناصر بنے ‏ ‏ بتدریج و ناگہ عجائب بنے

کہ پہلے سمندر - پھر اسپر زمیں ‏ ‏ پھر اسپر نباتات یا آں و ایں

زمیں کی حرارت سے جوہر بنے ‏ ‏ صدف کی حرارت سے گوہر[1] بنے

زمیں کی حرارت سے پگھلی زمیں ‏ ‏ بنی تہہ بہ تہہ ہو کے حبل المتیں

گلستان مسافت بنا کوہ میل ‏ ‏ یہ ہے پشتۂ یم - زمیں و زکیل

کٹا کر اکے ہو صاف آب و ہوا ‏ ‏ تہہ قعر ہوں اُس کے گنج خدا

ہوا جزر و مد پھر جزیرا بنا ‏ ‏ بتدریج و ناگاہ ہیرا بنا

ادیم زمیں سفرۂ عام اوست ‏ ‏ بریں خوانِ یغما چہ دشمن چہ دوست

ہو پانی جدا اور مٹی جدا ‏ ‏ اگر اسکو چاہے بنا دے خدا

عجب اتنا بنانا نہ کچھ تھا محال ‏ ‏ تو کیسے محالات کا ہو خیال؟

بنا و ہستی سب کو کر دو جدا ‏ ‏ یقیناً یہی ہے رضائے خدا

سنگوں سے یک لخت کر دو انھیں ‏ ‏ ہو کیچڑ تو کچھ سخت کر دو انھیں

کہ سب لوگ مل کر ترقی کریں ‏ ‏ سرِ عرش پہونچیں نہ ہرگز مریں

کہ بس ایک ہوں اور بنجائیں ہم ‏ ‏ کہ کیچی کا خالی رہے دم بدم

(۱) گوہر یعنی موتی معرب بنا کر جوہر کہا گیا تو اسکے معنی سب قسم کے جواہرات ہیں جو جوہر ہی کی جمع ہے

کہ یحییٰ کے معنی جو ہیں ہوں سو ہوں — بجز اسکے اللہ کو کیا کہوں

جو اُس سے ملے بنگئے وہ خدا — جو اُس سے بچھڑے ہو گئے وہ جدا

خدا سے ہو نسبت خدائی بنے — جدا سے ہو نسبت جدائی بنے

جو کوشش کریگا وہی پائے گا — جو آنے کو ہوگا وہی آئے گا

بتائے گا وہ غیب سے کیمیا — پہ چلے تا کہ سیری سے سوئے خدا

گر اسپر بھی راضی نہ ہوگا کوئی — تو آخر میں جاتی رہے گی دوئی

کہ ہر کام میں پائی بنے کیمیا — ہو اقلیم اسکی - چہ اقلیمیا[1] ؟

اب آگے ہے احوال ملک و نظام — سنے جی لگا کر ہر اک خاص عام

سزا اور مجھکو ہے تاج و علم — جزا عرش - کرسی و نون و قلم[2]

## سلمیٰ ستارہ

تمام ستر انتظام آوریں — بصد کر و فر اہتمام آوریں

جزیہ کو کہتے ہیں اکثر جزا — بدی روکنے کے لئے ہے سزا

نہ جلدی جہاں پر سے ناگن ٹلے — تو سمجھو[3] کہ کچھ ہے زمیں کے تلے

سمجھ کے خزانے پہ ہے مار زلف — سیو لے بنے ہیں ہر اک تار زلف

(۱) ریزۂ زر (۲) قلم دوات یعنی امر و نہی سے مقصود ہے (۳) تلمیح۔

نکالو زمیں کھود کے جُملہ تیئے ۔ و فینہ اور جس جگہہ کان ہے

کرو بعد اُسکے یہ سب انتظام ۔ کہ دنیا لگے جگمگانے تمام

یہ دنیا بھی سلمہ ستارہ بنے ۔ کہ جیسے مرصع غبارہ بنے

وہ یہ ہے جواب تم سے کہتا ہوں میں ۔ اسی ذہن میں ذرات رہتا ہوں

مسلسل ہوں انہار و باغات و کشت ۔ کہ ہو تختۂ ارض تختِ بہشت

جو کیاری ہو بچتہ بہ آب رواں ۔ تو اجناس خانہ یہاں اور وہاں

کشادہ مصفا بہت خوشنما ۔ چراگاہ و رمنہ بہ برگ و نوا

مگر جملہ تیئے ہو ردیفوں کے ساتھ ۔ ہوں اجناس و اثمار یا ساگ پات

کہیں خانہ و باغ منقولہ ہوں ۔ کسی جا زمیں دوز موصولہ ہوں

سڑک پختہ اُسکے بازو میں ہو ۔ وہیں ریلوے اُسکے پہلو میں ہو

سڑک کے دو رویہ درختاں ہوں ۔ ہوا خوب آئے نہ گنجان ہوں

مکانات پختہ ہوں با آب و تاب ۔ کہ چھپّر کو کرتے ہیں کوّے خراب

گلہری و بندر سے ہو شہر صاف ۔ نہ چوہے چھچھوندر کا ہو گھر مصاف

مربع مکانات ہموار ہوں ۔ بلندی میں یکساں سزاوار ہوں

شعاع و ہوا کا ہو اس میں دخول ۔ مرتب ہوں با جملہ رکن و اصول

مکانوں میں ہو دود آہنگ بھی ۔ دھوئیں کی نکاسی کی ہو دود چی

(۱) پختہ اور پوختہ دونوں جائز ہیں ۔۔۔(۲) تصرف کردم

کسی جا نہ دروازہ تنگ ہو — کہ اک چوٹ میں ہوش ہی دنگ ہو
مکانات ہوں سب کے سب پوختہ — ضرورت کی چیزیں ہوں اندوختہ
ہر اک گھر پہ نمبر بھی دیتے رہو — خبر رنگ و روغن سے لیتے ہو
نہ مچھر نہ پسو۔ نہ کھٹمل رہے — نہ مکڑی نہ کرفش(۱) نہ بچھو رہے
ہر اک جا ہوں آلات آفات گیر — لٹر بکس و قندیل بدر منیر
رہے روشنی پھول کی شکل پر — کہ ہو دیکھ کر جس سے ٹھنڈی نظر
ستون منارہ(۲) کے نیچے ہو کھال — ردی چیز جو کچھ ہو سب اسمیں ڈال
سراپا۔ سراسر ہوں۔ آراستہ — بہ نظم و صفائی ہوں پیراستہ
ہو تہہ خانہ و ناکہ بندی تمام — کشادہ منصہ(۳) پئے خاص و عام
ادھر آنے والا ادھر سے نہ آئے — ادھر جانیوالا ادھر سے نہ جائے
سڑک گاڑیوں کی ہو دونوں طرف — ٹرم۔ اور بسوئے۔ مزین بہ صف
ہو بیت الادب(۴) خوشنما جابجا — اور حمام و آلات آتش گزا
نخاس(۵)۔ اور چہبچہ(۶) جانور — ہو مزدور گاہ(۷) و پولس ہوٹر پر
کہیں ہوسٹل۔ اور کالج کہیں — مداخل کہیں۔ اور مخارج کہیں
کہیں ہو مسقف قواریر(۸) سے — کسی جا مسقف ہو شہتیر سے

(۱) چھپکلی (۲) وہ ستون جسپر میونسپلٹی کی طرف سے روشنی ہو اسکو ستون منارہ کہیں گے (۳) پلیٹ فارم فٹ پاتھ (۴) بیتخانہ پیشاب خانہ (۵) فروخت جانوران اور جانوروں کے ٹھہرنے کی جگہہ (۶) جانوروں کے پانی پینے کی جگہہ۔ (۷) مزدوروں کے ٹھہرنے کی جگہہ (۸) شیشوں سے مسقف یا چھت کی ہوئی۔

کہیں مارکٹ اور کہیں سیرگاہ
کہیں پر ہو معبد بذکرِ الٰہ

مگر دونوں جانب رہیں روبرو
نہ ترتیب میں فرق ہو ہوبہو

ہو اتوار کے روز تعطیلِ عام
ہو جشن و عبادت بہ آرامِ تام

پھر ریتے کا ہو اسطوانہ لگا
ہو فرشِ زمیں منجلی بر ملا

دکھاؤ مناظر بائیسکوپ سے
کہ پیچر کا سب سین دل میں جمے

نمائش ازل سے ابد تک کی ہو
اور مجھ ایسے حیّ الصمد (۱) تک کی ہو

کرے کا کرہ خربزہ وار ہو
ہو نشانہ نما جیسے منشار (۲) ہو

مسلسل مطوّل ہوں انگشت وار
گلہری کا دھڑ جیسے ہے پٹے وار

کہیں پر خلا ہو بعید سبزہ زار
ہوا وار ہو تا کہ جھلکے بہار

غرض نہر سے تا بہ شہر و دیار
سبھی کمرخی ہوں بہ ترتیب وار

مقابل میں جو چیز ہو توڑ دو
کوئی کچھ جو بولے تو سر پھوڑ دو

مگر تاج بی بی کا روضہ بچاؤ
جو زد ہی پر آجائے تو پھر گراؤ

مناسب ہے سب عمدہ تعمیر کو
مِشن سے اٹھانے کی کوشش کرو

پہاڑوں کو چکناؤ آئینہ وار
جو بیجا ہوں اُن کو کرو تار تار

نہ دکانِ زرگر ہو مخفی جگہہ
کھلی جا بجا ہو اور اچھی جگہہ

خریدے نہ وہ تا کہ چوری کا مال
نہ پھیلائے ہر سمت چوری کا جال

(۱) چاہیے شہزور حیّ الصمد ہو۔ یا کمزور — (۲) اژدہ

جہانتک ہو ممکن کرو ورزشیں
پئے تندرستی کرو کوششیں

کریں نوع و جنس یہی سب ورزشیں
لگا دو بصد کوچ و صد کاوشیں

نہ مایوس ہونا کسی کام میں
پڑے گا خلل اس سے آرام میں

کسی کو نہ نقصان پہونچایا ہو
بدوں کو بہ تاوان پہونچایا ہو

برائی سے ایذا و نقصان ہے
بھلائی سے راحت کا سامان ہے

## نور کا پتلا

بنامِ شہنشاہِ قوم آفریں
بہر پیشہ ور پیشہ و قوم آفریں *علامت

تو آباد کر ڈالو سب گھر دوار
بصد سلسلہ اور ترتیب وار

نہ ہو بدویت اور اعرابیت
حضارم(۱) سے ہو اندرین شش جہت

کہ بالیکدگر اک کو ہر اک سے کام
کھجر ہٹیے پن(۲) ایک دم ہے حرام

مسلسل ہر اک اہلِ پیشہ کا گھر
ہو ترتیب کے ساتھ بالیکدگر

چرندہ۔ پرندہ۔ درندہ و خر
ضرورت ہو جسکی رکھو اپنے گھر

مگر ہر طرح سے صفائی رہے
برائی نکالو بھلائی رہے

(۱) ساتھ ملکر رہنے والے لوگ کر حضر و موت ایک ہی جگہہ ہو جسکا ضد بدویت ہو۔ (۲) خانہ بدوشی

جب ایجاد ہو آلۂ بصدق گو
تو دل کو ہر اک شخص کے بہین

متن ہو یہ اک کام سے واسطے
مگر اچھے انجام کے واسطے

مسائل ہوں سب ویسے ہی نا ریال
غلاظت ہو اندر ہی اندر روال

بہت وہ خندق میں جا کر گرے
اور اندر ہی اندر سما کر گرے

ستے تاکہ وہ کشت کاری کا کھاد
کہ سرسبز و شاداب ہو جائداد

ہو کچھ میل کے ابھی پھر ایسے ہی
کہ جیسا بیاں کر چکا ہوں ابھی

ہو نامہ محلہ بہ لفظِ شریف
بلا فحش (۱) "یا" تک ہو ختم ردیف

کہ جلدی سے ہو حفظِ لفظِ لغت
ہو طباعہ (۲) کی چھاپ سے بھی یہ گیت

ہر اک جا ہو نظم و صفائی کی دھوم
یہ ہیں انتظاماتِ بحر العلوم (۳)

صفائی ہے جزوِ خداوندگی
خداوندگی ہے بڑی بندگی

صفائی ملک و بیوت و بدن
صفائی روحانی مرد و زن

کرو مسکن کو گوبر سے لیپا کرو
کثافت سے بچا کو مرض سے ڈرو

مسوڑوں پہ اپنے جمانا نہ زنگ
مصفّا ہوں دندان نہ ہوں ان میں زنگ

بگڑنا نہ ہرگز گورنمنٹ سے
صفائی کرو زخم کی لِنٹ (۴) سے

(۱) یعنی لغت کے الفاظ ختم ہوں۔
(۲) گرامیفونوں کی طرح ایک آلے جس کے ذریعہ سے علوم و فنون کی تعلیم چشم زدن میں دل و دماغ پر چھاپ دیئے جائیں۔
(۳) توراۃ کی پیشنگوئی کے مطابق اشارہ بفرمانروا۔
(۴) پھاہے سے یعنی نرمی سے

ہر اک شئے کی صفائی بنی ہے جلا — کہ جیسے صفائی و الشمس ہدیٰ

شرابِ (۱) مصفّا سے جائیگا داغ — مکدر ہو گر خون و قلب و دماغ

عمل میں بشرطیکہ ہو با اصول — وگرنہ بگڑے گی سراپا ملول

ہر اک چیز کا خاص دستور ہے — کہ بے ضابطہ ہو تو بے نور ہے

یہ یکسو بناتی ہے انساں کو — خصوصاً بہ آغوشِ دو جان کو

وہ صفائی ہی کیا جو ہو خود ہی کثیف — ہو صفائی وہی جو ہو خود بھی لطیف

اگر کوئی بد بُو و ناپاک ہو — تو دین اور دنیا میں غمناک ہو

اگر آبِ (۲) غسالش وہی اسپ را — نہ نوشند۔ کند پوز (۳) خود را جدا

نہ دیکھے گا وہ خواب بس سود مند — کہ رہتے ہیں اُسکے مسامات بند

صفائی سے رہنا ہر اک کام میں — نہ ہو میل گھر میں نہ اندام میں

نہ دل میں کسی جا کدورت رہے — تصور میں صرف ایک صورت رہے

وہ صورت تری ہو نہ صورت مری — بیک بینی و دو گوش صورت تری

یہ ہیں مشتمل بر ثبات و وفاق (۴) — عدیم الوفاقی ہے گویا نفاق

جو ہو اک زباں (۱) اک دہم (۲) ایک مزاج (۳) — تو البتہ ہوگا وفاقی مزاج

اور افعال و حرکات انسانیہ — ہو رکن و شرائط ہوں نورانیہ

(۱) شرابِ جمیع الکحل و گندہ، ابخرہ و مضرت بخش اجزا سے پاک ہو سراسر سرور بخش و مفرح دل و دماغ و مصفی و مفید ہو۔ جو ضابطہ سے مستعمل ہو (۲) اگر ناپاک آدمی کو غسل دلا کر اُس غسل کا پانی گھوڑے کو پینے کو دو تو اُسکو وہ نہیں پیئیگا
(۳) جانوروں کے منہ وغیرہ کو پوز کہتے ہیں۔ چہرہ نہیں کہتے۔
(۴) اتفاق۔

یہ طفلی و پیری و وقتِ شباب / ہر اک کام احسن ہو خوبی مآب

بجا لائیو اپنی ڈیوٹی سبھی / پکڑنی کبھی اُس میں پہلو تہی

اگر میں کروں اس میں پہلو تہی / تو یہہ بھی ہے ڈیوٹی برائے بہی

بدوں کے لئے ایسی ڈیوٹی ہو فرض / کہ یوگا فیوگا بڑ ہے اُن کا مرض (۱)

برائی کا تاکہ نتیجہ ملے / موافق زراعت کے بیج ملے

اگر علم اپنا بڑھاتے کہیں / تو پھر جان جاتے سبھی رازِ دیں

ہر اک علم و فن میں ہو منتہی / پس از انتہائے بریں ملتہی (۲)

کہ حاجت نہ پھر علمِ کُل کی رہے / ہر اک شئے ہو حاضر بلا کُن کہے

## رازِ تصور

جو کہتا ہوں اسکو تصور کرو / تصور کے اندر تفکر کرو

تصور علےٰ حسبِ تحقیق ہو / تصور ہی کیا جب نہ تصدیق ہو

تصور ہے ساری ترقی کا راز / تصور ہی خالی ہے اصلی نماز

تصور تو اک قدرتی بات ہے / جو بیجا کا تصور ہے ہیہات ہے

(۱) اسکے دو تلفظ ہیں (۲) صاحبِ الوہیت ،

تصور ہے گویا بنائے حیات — تو پھر کیسے منکر بنے کوئی ذات

تصور سے ڈہلتا ہے نقشہ وہی — کہ جو بات زیرِ تصور رہی

خدا کا یقیں اور اُسکی رضا — تصور سے معلوم ہوگی سوا

تصور ہے الٹا تو تصدیق راست — ہو افواہ الٹی تو تحقیق راست

(۱) دُرر ہیں صدف میں بدریا شور — مبادا کہ غرقاب ہو غوطہ خور

تصور میں پتلا رہے نور کا — نہ پتلا ہو وہ کوئی کا فور کا

تصور میں پہلے ہو ظلمات گر — تو نکلے گا نور اُس سے خود چھوٹ کر

تصور ہو جس چیز کی عین کا — مسلّم وہی چیز ہو رونقا

بنابر نہ ہو عین گاؤ پلنگ — نہ عینِ بہایم نہ مار و نہنگ

رہے نقشۂ عین از حد حسیں — کہ پیدا ہو اُس میں سے عین الیقیں

معین جو عین الہدیٰ ہے وہی — یقیناً خوشا ہے زروئے بہی

وگرنہ تجھے خود جو آئے پسند — تو رکھ بس اُسی کو تصور میں بند

(۲) تو رکھ دہیان میں اپنی ہی عینِ ذات — کہ پتلی تری لوٹکر ہو دو تا

دو تائی کے جھگڑے سے یکتا بنے — دوئی سے بری ہوکے یہوا بنے

کہ تارِ نظر نکلے ہو جاؤ ایک — بیک نسبتِ واحدہ سب جہاں نیک

کہ برکت علےٰ حسب نسبت رہے — ہمیشہ ترقی کی عادت رہے

خدا کا جو ہوگا بنے گا خدا — جدا کا جو ہوگا بنے گا جدا

(۱) ہندوستان (۲) [illegible]

بعشق و محبت جگر ہو کباب — کہ بو ناک میں آئے اسکی شتاب
کبھی بوئے کافور اخراج ہو — کبھی بوئے صندل کو معراج ہو
یہ حس بندیاں اور زباں بندیاں — یہہ حد بندیاں اور جہاں بندیاں
یہہ سب نیست ہوں کچھ نہ باقی رہے — یہ اعجاز و قدرت ملاقی رہے
نہ کچھ پردہ داری کی حاجت رہے — کٹھن سہل ہو۔ کچھ نہ دقت رہے
یہیں ہے سبھی کچھ۔ وہاں کچھ نہیں — وہیں اصلیت ہے۔ یہاں کچھ نہیں
اگر آپ ہی جڑ۔ اور ماں آپ وہم — تو ہی ابن۔ بر۔ او نتیجہ ہے ہم
ہمی جسنے پکڑا۔ ہما ہو گیا — اکیلے وہ۔ ما و تُما ہو گیا
تصور کرو۔ جیسے کرتے ہیں باز — اور ایسے ہی کرتے ہیں چیل اور زاغ
اگر کچھ نہیں ہے۔ تصور نکر — بڑھاپے میں زن کا تفکر نکر
نہ رہنا کبھی تم مقید خیال — دگر نہ گروگے بہ قعر زوال
جو یکسوئی گرگٹ کی مانند ہو — تو بگلے کی مانند گوشہ(۱) ہو
تخیل است۔ مخیول(۲)۔ خالق(۳) خیال — کہ از وصل وصلین باشد وصال
وہ ایسا ہو دھیا کہ اک من میں ہو — اسی گیان میں ہو۔ اسی گن میں ہو
خیالات حق۔ یا خیالاتِ حق — خیالِ ذاتِ حق، عاشقِ ذاتِ حق
یہ غفلت یہ کمزوریاں ہیں گناہ — جو شہ زور ہو گا بنیگا الاہ
تو شہ زور ہی کو سمجھ قدیر — کہو اسکو لاثانی و بے نظیر

(۱) [illegible]
(۲) خیال کرنیوالا
(۳) خیال کیا ہوا

وگرنہ ضعیفی میں سطحِ زمیں
نکل بھاگتی ہے قدم سے کہیں

جو آخر اسی وہیان میں مرگیا
سفر عین اللہ میں کر گیا

یہ دار المحن ہے تو کر محنتیں
اسی سے ملیں گی تجھے راحتیں

کہ راحت ہی ہر شئے کا لبِ لباب
کہ ہے حرف جیسے بنائے کتاب

کہ باجاؤ بوجاؤ بیجا رہے
مزید ارسب کا نتیجا رہے

پھر آخر میں بیجاؤ گے این وآں
مناسب ہو اب راز کردو نہاں

# اسماء الحسنی

بنامِ خداوندِ خوبی پسند
رہا بندہ مطلق و قید و بند

زنانے جو اسماء ہیں سندر رکھو
بڑا لاڈلا۔ اور گنتو بز رکھو

کہ وہ ہے انوکھی تو اچھی ہے یہ
اجالی ہے وہ تو اچنبھی ہے یہ

جہانتک ہو ممکن تلاثی رکھو
الف۔ یا۔ و یا۔ نون اواخر میں

کہ جیسے ہی فضلہ اور فضلی کا نام
دگر لفظ فضلن ہی مشہورِ عام

پھر آخر میں ہو لفظِ تعظیمیہ
ہو۔ تعظیمیہ اور تکریمیہ

ق

سے چلے عمر و رتبے کا جس سے پتا
اگر اسکو سمجھا تو مجھ کو بتا

(۱) باجا یعنی ساز نواغنبہ و مزمار ستار نگ ستار۔ شہنائی وغیرہ۔ بوجا یعنی خوشبو لوبان وغیرہ۔ بیجا۔ شادی

سنو لفظِ تعظیم بہرِ ادب
نہ بنّا کبھی بے ادب بے سبب

کہیں لفظِ باجی۔ کہیں لفظِ بی
کہیں لفظِ بی بی۔ کہیں لفظ جی

کسی جا یہ خاتون و بانو کا لفظ
کسی جا نساء۔ اور نسا لو کا لفظ

کہیں بنت و اُم اور جانم کہیں
کہیں لفظ بیگم۔ تو خانم کہیں

کہیں میم کا لفظ آخر میں ہو
بہت لاڈلا نام ظاہر میں ہو

جہاں پر مناسب ہو چسپاں کرو
یہ اعراب و حرکات شایاں کرو

غرض یہہ کہ اسماءِ حسنے رکھو
کہ برکت کا ویسا ہی فیضان ہو

ثریا محل۔ اور تاجِ محل
یہہ سب نام اچھے ہیں بالکل اجل(۱)

نہ لو تو غلط جیسے یہ بات ہے
شبِ لیلۃ القدر کی رات ہے

[illegible]

## مردانہ نام

رکھو نامِ مردانہ۔ مردانہ وار
کرے رتبہ و پیش کو جو آشکار

کہیں واو۔ یا۔ نون آواخر میں ہوں
ذرہ شکل و صورت بھی ظاہر میں ہوں

لنگوٹی میں بنّا نہ دولھے نواب
ہوں کالے میاں۔ نام ہو انتخاب

لنگوٹی میں زیبا نہیں تخت و تاج
کسی وقت ہوگا۔ نہ زیبا ہے آج

نہ یہہ سیتھی کام آئے گی اب
کہ ہے چوبِ پولیس پئے بے ادب

که لازم ہے اب تاج کا احترام | کہ ہے دھوتی پرشاد پر بھی حرام

غلامانہ عادت۔ غلامی لباس | غلامانہ سب و شتم سب ستیاناس

تنفّر۔ چھوا چھوت کا ہو رواج | پھر اُس پر تمنّا۔ ملے تخت و تاج

ڈپٹ کر کہو۔ بس غلامی میں رہ | تو خاکی و لعنِ مُدامی میں رہ

گنہگار و نالایق و ناکار | نہ حقدار ہے رحیم پروردگار

جو ہو اس سے اچھا ہے گو ہو بُرا | کہ ہے منہ پہ رام اُسکے دل میں چھرا

بہرکیف۔ اب بات پہلی سنو | جہاں تک ہو ممکن تم اچھے بنو

سبھی نام رکھنے میں ہو احتیاط | تناسب۔ توازن ہو التقاط (۱)

کہیں فضلی ہے اور فضلو کہیں | کہیں پر میاں۔ اور بالو کہیں

کہیں نام امّن اور اچھو کہیں | کہیں نام ننّھن اور ننّو کہیں

کہیں پر صفحے اور کہیں پر دیے | کہیں پر علا اور کہیں پر ہدے

کہیں جنگ و ملک اور کہیں جان و خال | کہیں لفظِ حق اور کہیں پر زمال

کہیں پر ہو دولہ کہیں پر پناہ | کہیں پر بہادر۔ کہیں پر الٰہ (۱)

کہیں لفظِ دوران و لفظِ امام | علٰی حسبِ رتبہ علیہ السلام

غرض نام میں ہو۔ بڑی دلکشی | کہ سننے سے پیدا ہو دل میں خوشی

لغت ہی بنا لو روایتوں کے ساتھ | کہ آساں ہو جائے اک دم یہ بات

بدلتا رہے نام اک جگ کے بعد | یہ اسمائے حُسنیٰ ہوئے حسبِ عد (۲)

(۱) انتخاب۔

(۱) [illegible] (۲) [illegible]

پڑھے علمِ طب تو لکھو ڈاکٹر — اگر ستری ہے تو انجینیر

الٰہی و اللہ و رحمٰن و دیں — نہ بیجا لکھو نام میں بالیقیں

جہاں پر ہو موقع وہیں پر رکھو — بدستور بیجا اگرچہ کہیں پہ لکھو

محمد - علی - و حسین و حسن — غرض یہہ کہ اسمائے ہر پاک تن

نہ رکھنا کبھی اس طرح نام میں — کہ جیسے علی - لفظِ اغلام میں

مرکب نہ ہو لفظِ احمد کے ساتھ — نہ بیجا کسی نام میں لفظِ ناتھ

مرکب نہ ہو عبد و یا بخش سے[۱] — نہ ان لفظ سے جو بیاں کر چکے

کہیں نام مفرد ہے از حد خوشا — سماعت میں ہوتا ہے وہ خوشنوا

کہ جیسے کہے کوئی مظہر امام — یہہ ترکیب احسن ہے دیگر حرام

لکھو نیچے مظہر کو محوّ سبھی — کہ پیارے تلفظ سے ہو دلکشی

اگر نام یحییٰ ہے حیّو لکھو — نہیں تو اُسے صرف یاہو لکھو

نہ رکھنا ہو اوتا تو پھر چھوڑ دو — مگر ہیچ کیا ہے اگر نام ہو

تو ایسے ہی ہو لفظِ مہدی میں یا — کہ جو مہدیں ہو جیسی الّا دا

## حسن المآب

تیام خدائے نصیحت گرا[۲] - ترقی پسند و تنبیہ رہبرا[۳]

(۱) جیسے عبد النقی یا وریح بخش یا کریم بخش تھا لیکن یہہ خیر بخش سے بگڑ کر بنا ہو (۲) بہت بڑا ناصح - گرا میں الف مبالغہ ہے
(۳) بادشاہ - پیغمبر یا سلطان الانبیاء - یا خدائے پاک ہادیِ ازل -

شروع اب یہاں ہو یہ نظمِ فصیح — بلاغت نورد و زیجیِ فصیح(۱)
مری نور افشاں نصیحت سنو — سنو دل سے اہلِ نصیحت سنو
مذمت نہ موسم کی کرنی کبھی — بڑی آؤ بھگت اسکی کرنی سبھی
نہ غمگین رہنا بہ آغازِ سال — کہ قسمت میں ہو پھر ہمیشہ ملال
بصد ہا خوشی جشن کرنا ضرور — کہ حق میں تمہارے ہو سالِ سرور
ہنسی ہو خوشی ہو یکانیت ہو — بصد شکرِ یہوا بلا نیت ہو
عزیز و اقارب گر اس دن مریں — تو وہ غم نہ کھائیں تو پھر کیا کریں؟
ق یہاں پر نہ اس غم سے مقصود ہے — محرم میں رونا جو بے سود ہے
ق ہے اس سے غرض اور اس سے نہیں — زرا بات سمجھو جو ہو آن وایں
ہنسی کی جگہ ہے تو ہنس دو وہیں — رلائی کے موقع پہ ہنسنا نہیں
نہتھے کسی جا نہ جانا کبھی — نصیحت مری یاد رکھنی سبھی
رہے قوم کی قوم ہتھیار بند — تو بے شک نہ پہونچے گا بے حد گزند
سپاہی منش ہو کے رہنا ضرور — نہاں انہیں پاؤ گے صلح و سرور
بوقتِ امن ہاتھ میں ہو چھڑی — پئے وقت بینی رہے اک گھڑی
کہ پابندیٔ ضبطِ اوقات ہو — اصولوں کی شامل ہر اک بات ہو
رکھیں ہاتھ میں عورتیں چھتریاں — کہ گتّے وغیرہ سے پائیں اماں
نہ اوقات بیکار کھوتا کبھی — کہ پچھتائے ہیں کھو کے آخر سبھی

مقرر کرو۔ وقت۔ ہر کام کا
ٹہلنے اور پھرنے اور آرام کا

پسندیدگی سے ہو شادی تمام
باجفت رہنا ہے اک دم حرام

کبھی چار سے عشق[1] ہوتا نہیں
یہہ دس کھیت میں بیج بوتا نہیں

ملے گر نہ موقع پئے زوجیت
تو لازم ہے رکھے بلا جفت پت[2]

مسیحا بھی چاہیں تو شادی کریں
غرض جملہ مہدی و ہادی کریں

محبت میں آکر بنو ایک قوم
کہ سب لوگ ملکر بنیں نیک قوم

خوراک اور پوشاک و جفت و مکاں
پئے تندرستی ہیں جسم و دو کا ماں

دعا و ثنا و صلواۃ و سلام
پئے اتحادات در خاص و عام

ہر اک جا پہ ایسا ہی ہو انتظام
کہ معبد میں عالم کے ہو ایک رام[3]

طریقہ پہ جینے کی و ایمان و زر
سزا و دوا بہرِ اخراجِ شر

خیال و مقال اور اعمال سب
بہ خوش نیتی ہوں پئے روح و رب

تجارت میں صرف ایک قیمت رکھو
نہ بس لوٹ لینے کی نیت رکھو

جہاں تک ہو ممکن نہ دینا ادھار
جو نو سو کی وہ ہو تو کر دو ہزار

مگر پھر بھی ہمتی کا رکھنا خیال
کہ قہرِ خدا ہے جدائی مال

اسی واسطے ہے بہانہ روا
نہ دیتے ہیں زر لوگ صبح و مسا

کہ ہو جتنے ہی دیر تک اس پہ ہاتھ
بس اتنا ہی بہتر ہے اس زر کا ساتھ

(۱) تعیش اور تنسے ہو عشق اور تنے ہو (۲) عزت یا پارسائی۔ (۳) ایک خدا۔ (۴) ادھار کے خلاف بکری کو کہتے ہیں جو دکان کھولتے ہی پیش آئے ادھار نہ ہو نقد انقدی ہو۔

تواریخ سے بھی یہ ثابت ہوا
کہ زردے کے لینا ہی آسان تھا

جہانتک مجھے بھی ہوا تجربہ
کہ زردو[1] سے کے پاتا ہی۔ پاتا ہبہ

مگر پھر بھی موقع یہ رکھو نظر
بنو لوگ اس واسطے خوب تر

بہانے کی جا پر بہانہ کرو
بلا کو وہاں سے روانہ کرو

یہ کچھ کذب گوئی میں داخل نہیں
گناہوں کی باتوں میں شامل نہیں

نتیجہ برائی کا ہوگا۔ برا
سمجھ لو ہر اک جا پہ کھوٹا کھرا

نتیجہ ہر اک فعل کا ہے ضرور
اگرچہ ہو بارہ برس میں ظہور

نتش اعمال فطرت ہی اُسکی اگر
تو ہوگا ستاروں کا کب بد اثر؟

کہ بیکار رجعت کا وہ دم بھرے
ستاروں کو بدنام یونہی کرے

گر ایسا ہو پھر نجم ہو جرم کار
گنہگار آخر ہو پروردگار

خلاف عدل و انصاف قانون ہو
بلا عدل ہر اک جگہہ خون ہو

جو ایسا کہے وہ گنہگار ہے
لہذا ہر اک چیز[2] مختار ہے

کہ مختار کا مادہ خیر ہے
جو ایسا نہ سمجھے[6] بہی ضیر ہے

تو پھر خیر سے ضیر نکلے گا کب؟
کہ قدرت ہی قادر سے نکلیگی سب

کہ ہیں اختیارات حسب العقول
نہ بق بق کرو جبر کہکر فضول

(۱) زدو سے کے واپس پانا گویا ترکہ و مال ہبہ پانا ہی۔ یعنی وصولی بہت مشکل ہے (۲) اس نقط و معنی پر تم خود غور کرو۔ (۳) بہا۔

اگر جبر کا لفظ بولے کبھی ‏— تو مجبور ہو جاؤ گے واقعی

زمانے کے ہمرنگ ہوتے رہو ‏— وگرنہ سبھی چیز کھوتے رہو

بہ امید(۱) و بدعت(۲) و جدّت(۳) عام ‏— بصد منفعت ہو درستی کلام

جب ان آکولیشن(۴) کا دورہ گیا ‏— تو پھر نام اُس کا زباں پر نہ لا

تکاثف(۵) سے ہوگا تخلخل ضرور ‏— نجات آخری ہوگی بالکل ضرور

ہو جب بے دھڑک باہمی ازدواج ‏— تو سمجھو کہ سب حکم پائے رواج

کرے جو نہ شادی بوقتِ بلوغ ‏— ملیں گے نہ لعنت سے اُسکو فروغ

یقین و رجا پر ہے مبنی یہ حکم ‏— بس اب سر جھکا دو رہو صم و بکم

وگرنہ کجا کامیابی حسن۔ ‏— بہر طور صدہا خرابی حسن

کجا حسن و خوبی کجا عیش و طیش ‏— رہے باہمی غل غپاڑا اور طیش

سبھوں پر دوامی ملامت رہے ‏— بصد قہر لعنت پہ لعنت رہے

بس ہونے دو اب باہمی ازدواج ‏— بنائیگا یہ اک دھرم۔ ایک راج

وگرنہ رہے گی کمی صفات ‏— زن و مرد ہیں مرکزِ کائنات

یقین مفید است عین(۶) الہدیٰ ‏— یقین مضر گشت شرالوریٰ

(۱) تم قوم ثمود و از حد مردود کی طرح نہ بننا اس لئے ایسی بیہودہ تشریح نہ کرنا کہ آں ہادی برحق نے سختی سے منع فرمایا ہے کہ جبر کا لفظ ہی کبھی نہ بولو۔ یہ مہمل منطق ہوگی۔ (۲) بڑی سختی سے گودنا گودکر چیچک کے مہلک زہر کو نکالنے کی ترکیب جس سے بچے اور دھنگو ہو جاتے تھے۔ (۳) اصطلاحِ فلسفہ یعنی ٹھوس پنے سے گذر کر کبھی نہ کبھی خلا و اٹھو ہو جانا ہے (۴) بلا روک ٹوک سب قوم میں شادی بیاہ ہونا جسکو انگریزی میں انٹرمیرج کہتے ہیں یعنی مصاہرت (۵) فراغت نہ کرنا تقی۔ (۶) سرچشمۂ ہدایت۔

# کافور کی گڑیا

## حکایت

تمام بت ماہرو آفریں
بصد حسن صد ناز و آفریں

اگر کوئی ہو سر سے پا تک حسیں
اور اک دم ہو معشوق زہرہ جبیں

نہ وہ حور ہی ہو نہ وہ نور ہو
تصور میں آتے ہی کافور ہو

اگر نجم دندان[۱] غبارہ بنے
تو مسواک دمدار تارہ بنے

ہلال[۲] صنم برق وش مار ہو
پر مرغ زریں کی تلوار ہو

فرنگی محل میں ہو زنگی[۳] سیاہ
تل آگ میں جیسے دانہ سیاہ[۴]

سراپا صنم تیز ہتھیار ہوں
جہنم[۵] ہوں شیدائی فی النار ہوں

کوئی اسکا ہو۔ عاشق بیقرار
جو یہ چاہتا ہو ملے وہ نگار

کوئی اس سے کہدے کہ وہ مر گئی
سفر سوئے ملک عدم کر گئی

جنازہ اٹھے گا دم صبح کل
اسیوقت جا دیکھ۔ گھر سے نکل

یہ سنتے ہی وہ آئے لپکا ہوا
نہایت پریشان بھپکا ہوا

وہ پہونچے جہاں وہ ہو لیٹی ہوئی
پڑی ہو ردا میں لپٹی ہوئی

(۱) غبار کی طرح میلا (۲) فرنگی کی طرح سفید رخسار سے و چہرے (۳) زنگی کی طرح سیاہ خال و زلف (۴) خال
(۵) یعنی صنم کی ذات آگ ہو رہی ہو یعنی جہنم۔

ہو سامانِ مرگِ حقیقی و ہاں ۔ دیا(۱) ایک جلتا ہوا نیم جاں
پہونچتے ہی یہ اُسکو کھولے وہیں ۔ تو دیکھے کہ مردہ ہی وہ نازنیں
لگے بولنے ہائے اے میری جاں! ۔ کہاں ہو؟ کہاں ہو؟؟ کہاں ہو؟؟؟ کہاں؟
یہ دنبالۂ کحلِ آہو کی پونچھ ۔ یہ نرمیِ گیسو ہیں جھٹّے کی مونچھ
اگر عرش سے زلف لٹکائے تو ۔ تو شیطان و اژدر کو جھٹکائے تو
پسینہ ترا گر لونڈر بنے ۔ بچارہ(۲) ۔ بتّرِ سکندر بنے
اجی میری جانی اجی میری آہ ۔ اجی میرے سرتاج و چترِ کلاہ
محبت سے مرنے میں بو موت کی ۔ وہ دلکش ہی بو جیسے پرسوت(۳) کی
جہاں آگ ہوگی وہیں پر دھواں ۔ وہیں پر ہے گرمی و سوزش نہاں
مگر نارِ خالص ہے ظلمات ہیں ۔ بہت سے معانی ہیں اسرارات ہیں
یہ سب کہکے وہ لے بلائیں وہیں ۔ کراتے ہیں تا گاہ وہ نازنیں
کمر کھینچکر آنکھ کو چیر کر ۔ بغیظ و غضب رخ کرے سر بسر
بڑی زور سے بول اٹھے لفظِ ہاؤ ۔ کہ غرّائے جیسے کوئی بن بلاؤ
تو دیکھو کہ عاشق میاں ہیں کہاں؟ ۔ یقیناً وہ پہونچے یقیں تھا جہاں
غرض انکے اکدم نکلجائے دم ۔ گرے چیخکر ایک پہلو پہ خم
اگر اُسکو پہلے سے ہوتا یقیں ۔ کہ ہرگز مری ہی نہ یہ نازنیں

(۱) چراغ (۲) ناک (۳) زچے اور بچے کی بو۔

ہو سامانِ مرگِ حقیقی وہاں — دیا(۱) ایک جلتا ہوا نیم جاں

پہونچتے ہی یہ اسکو کھولیں وہیں — تو دیکھیں کہ مردہ ہے وہ نازنیں

لگے بولنے ہائے اے میری جاں! — کہاں ہو؟ کہاں ہو؟؟ کہاں ہو؟؟؟ کہاں

یہ دنبالۂ کحل آہو کی پونچھ — یہہ نرمیٔ گیسو ہیں بھتنے کی مونچھ

اگر عرش سے زلف لٹکائے تو — تو شیطان و اژدر کو جھٹکائے تو

پسینہ ترا گر لونڈر بنے ۔ — بچارہ ۔ بنتِ(۲) سکندر بنے

اجی میری جانی اجی میری آہ — اجی میرے سرتاج و چترِ کلاہ

محبت سے مرنے میں بو موت کی — وہ دلکش ہے بو جیسے پرسوت(۳) کی

جہاں آگ ہوگی وہیں پر دھواں — وہیں پر ہے گرمی و سوزش نہاں

مگر نارِ خالص ہے ظلمات ہیں — بہت سے معانی ہیں اصلاحات ہیں

یہہ سب کہکے وہ لے بلائیں وہیں — کراہتے ہیں ناگاہ وہ نازنیں

کمر کھینچکر آنکھ کو چیر کر — بغیظ و غضب رخ کرے سر بسر

بری زور سے بول اٹھے لفظ یاؤ — کہ غرائے جیسے کوئی بن بلاؤ

تو دیکھو کہ عاشق میاں ہیں کہاں ؟ — یقیناً وہ پہونچے یقیں تھا جہاں

غرض انکے اکدم نکلجائے دم — گرے چیخکر ایک پہلو پہ خم

اگر اسکو پہلے سے ہوتا یقیں — کہ ہر گز مری ہے نہ یہہ نازنیں

(۱) چراغ (۲) ناک (۳) زچے اور بچے کی بو۔

| | |
|---|---|
| مصفا۔ مجلی۔ چو خورشید و برق | کہ حلقے کا حلقہ بنے شمس و شرق |
| وہی مہ جبیں پیچ میں لپٹ جائے | یہ زرہ و کمر ہاتھ عارض پہ لائے |
| ہو ٹوپی میں کلغی عین الہدیٰ(۱) | گلے میں ہو کالر و ہنکیاں کا |
| پھر اس پر لٹکتا ہے اسکا ہار | دکھاتے ہوں جھومر بھی اپنی بہار |
| غرض کہ سراپا ہو حور و پری | تو پھر بھی نہ اس سے کرے ہمسری |
| وہ اتنا ہو ہے نہ اکتو ہو | نہ انت بہو ہے۔ مگر ہو ہوا |
| کہاں ایسی لاڑو کہاں ایسا لاڑ | تو جادو کی جا کر وہیں جھونک بھاڑ |
| کوئی اس کا جز میرے شوہر (عاشق) نہیں | یہاں تک کہ کوئی بھی دلبر (رقیب) نہیں |
| موخر کوئی ہو۔ مقدم ہوں میں | سبھوں سے زیادہ مکرم ہوں میں |
| یہی راز ہے۔ خاص حسن المآب | نہ پاؤ گے یہ راز اندر کتاب |
| عمل کر کہ سب راز ہوں آشکار | وگرنہ تو رو سارے عالم میں خوار |
| بتاتا ہوں اب سبکو اک کیمیا | کہ ہو آزمانے میں دل پر ضیا |
| وہ یہ ہے۔ ذرہ گوش دل سے سنو | تمسخر۔ تحقر سے مت سر دھنو |

## سونے کی چڑیا

| | |
|---|---|
| بتایا حکیم۔ دوا ار آفریں | بتاتا ہیر ہا صد خدا آفریں |

(۱) ماہر نگار [illegible] کا اصل [illegible] عین الہدیٰ ہے اور سر چشمہ ہدایت کے معنی ہیں

اگر تخم ہر طایر این و آں — دگر آب حیوانِ خرد و کلاں

فراہم کئے جائیں با احتیاط — ہو افسردگی اُن کی با انضباط

کرست ہو الگ اور نگھن الگ — ہوں سب شئے کے گن اور بچھن الگ

رکھو کچھ جدا او مرکب کرو — معین جگہہ پر مجرب کرو

توہو ریڈیم سے موثر فزول — بڑا فائدہ ہو درون و برون

ربر کا بناؤ ہر اک جا نور — جو ماوے کی ہو شکل میں نر

کہ نربے وہ ہر اک اس سے جنتی کرے — اور سب آب حیوان شکم میں وہ ہرے

نکالو بناؤ کرو صاف و صوف — صفائی سے بنجائیگا وہ سنوف

کہ انڈا بھی آخر وہی شئے تو ہے — صفائی جو آئی تو ہے پاک شئے

یہ عالم کا عالم ہے بیضہ نما — بلا اور طاعون و ہیضہ نما

سبھی چیز اس میں کثافت سے ہے — جو رگڑ سے منجکر بنی پاک شئے

بنے کھاد سے جنس و اثمارِ کل — دم و نطفہ و جسم و اظہارِ کل

بفرشِ ہوا نور گسترده ہے — ہبا، اس میں محلول و آوردہ ہے

ہبوبِ ہوا سے ہیں جنبش میں سب — یہ ابرہ۔ یہ استر۔ ہبا و روز و شب

یہ تثلیث ہی سخت توحید میں — ہر اک شئے کی ہستی ہی تفرید میں

وہ رگڑ حرارت سے بنتی ہی پاک — جبھی مختلف شکل میں ہی یہ خاک

نوٹ (۱) ریڈیم شئی یہ ایک نہایت مقوی و مصفی و منور شئے ہی کہ تھوڑا سا کانٹ کو روشن کر دیتا ہی (۲) جنبش ہوا

رکھو سب اصولوں کو مدِ نظر / کہ ہو طاقتِ اختراعات تر

نباتات و فلزات و اثمار و جنس / بنا لو ہر اک چیز جتنی کہ اِس

اور انسان کو پھر بنا لیجئے خدا / یہ ہی فیضِ باری نے ہو عطا

کہ ہو حاصلِ طاقتِ کُن[1] یہ کہاں / خلاصی ہو مخلص کو بس بیگماں

یہی آشنا ہے کافی اشارہ تمہیں / نہ معلوم پھر سے ہمارا تمہیں

جو دیکھو کہیں آسماں سے زمیں[2] / تو حدِ نظر ہو زمیں چرخ بریں

دکھو اندر اک دم سے معلوم ہو / نظر سے یہ دنیا ہی مکتوم ہو

بلا علم نتواں خدا را شناخت / چراغِ صفت را بیاید گداخت

بہر کیف اِس جا سے یوں ہو گریز / کہ ہے علم بالا نہ کچھ کم ستیز

بناؤ اسی واسطے ایک گھر / رکھو نام اُس کا عجائب نگر

کہ موجود ہوں سب وہاں جانور / کہ وقت نہ ہو پھر ادھر یا اُدھر

یہ جنس و بے جنس بھی چھوٹ ہو / کہ بچہ نہایت تمہا لوٹ ہو

نباتات و فلزات و ہر ذی حیات / مسلسل یہ اقسام ذات و صفات

ہمہ گرم و سرد و ہمہ معتدل / مُسَمِّن[3] مُشَمِّم[4]۔ مُلَزِّج[5]۔ مُحَلِّل[6]

مُنَشِّی۔ مُفَرِّح و غیرہ۔ تمام / ہمہ تلخ و شیریں و ترش[7] و طرام[8]

(۱) ایسی طاقت کا حاصل ہو جانا کہ دل میں ارادہ کریں کہ فلاں کام ہو جائے بس ہو جایا کرے (۲) زمین کا قافیہ اب بریں آسکتا ہے کیونکہ کثرتِ استعمال سے مرکب لفظ نہیں رہتا (۳) چربیلی شے جسکے استعمال سے موٹا پا آئے۔ (۴) خوشبوی پیدا کرنیوالی شے (۵) لسدار (۶) تحلیل کرنے والی۔ (۷) لفظِ ترش اور ترش دونوں طرح ہے جیسے فرح اور فرح دونوں ہے۔ (۸) بکبا۔

کسیلی۔ اور پھیکی۔ اور تیکھی سبھی | ردیفوں کے ساتھ انکی ہو آگہی
سبھی چیز کے عنصر و جزو کو | بمقدار و تاثیر سب لکھ رکھو
ہو جو چیز جس چیز کے ہم شبیہ | معالج ہے اُس عضو کی فی الحقیقہ
جو ہم وصف ہو وہ کسی عضو کے | اُسی وصف کو عضوِ مذکور لے
نکالو کسی شئے سے عرق اور ست | کسی شئے سے عطر اور سب دہنیت
کسی شئے سے شربت کسی سے لعاب | کسی شئے سے شیرہ کسی سے شراب
کسی شئے سے تیزاب و جوہر نکال | کسی شئے سے سوپ(۱) اور سوگر(۲) نکال
نمک اور گوگرد و ابرق نکال | بہ تحلیل و تفریق زیبق نکال
کسی شئے سے چٹنی اور حلوا بناؤ | مربا و کشتہ و سلوا(۳) بناؤ
ہر اک شئے کو من بعدِ پھینٹ دو | پھر اُس سے بھی جوہر جدا کھینچ لے
جدا بھی ہوں یہ سب مرکب بھی ہوں | مگر یاد باشد مجرب بھی ہوں
کرو تجربہ پہلے حیوان پر | یہہ جب ہو مجرب تو انسان پر
کہ نقصانیوں سے بچائیں ضرور | حبوب و سفوف و نفوخ و قطور
کرا ایصال خونِ پلنگِ جوان | بجسمِ زن و مرد کے ناتوان
ہو یا خونِ گرگ و نہنگ و بقر | غرض ہو وہم نوجوان جانور
تو وہ بھی جوان ہو جوانِ حسین | قوی ہوں قوائے چنان و چنیں

(۱) شوربہ (۲) شکر۔ (۳) سرکہ وغیرہ۔

دواؤں کے شیشے میں کھنی سبھی
مگر شیشیاں ہوں ہر اک رنگ کی

کوئی شئے ہو چمچے سے باہر کرو
نہ گندہ کوئی چیز اُس میں بھرو

علے حسب تعمیر کون و مکاں
علی حسب آثار عمر و زماں

مریضوں کی دینی دوا سوچکر
کہ حالت نہ ہو اُس کی نوع دگر

اگر کوئی بیمار ہو شیر خوار
تو لازم ہے دایہ ہو پرہیزگار

اگر دھوپ میں خوب دوڑے علیل
تو صحت ہو اُسکو بوقت قلیل

پھرے دھوپ میں کھائے تازی ہوا
کہ جلدی سے ہو جائے اُس کو شفا

کبھی خوب موٹر پہ کھائے ہوا
پہاڑوں کی چوٹی پہ ہو خوشنوا

کبھی خاک میں خوب غلطاں رہے
بہت غسل دو۔ تاکہ شاداں رہے

کواڑوں میں شیشے ہوں ہر رنگ کے
کہ دھوپ اُس سے چھنکر بدن میں لگے

کبھی کردو تبدیل آب و ہوا
یہ ورزش بھی ہے ایک اچھی دوا

غرض جو مناسب ہو ویسا کرو
جہاں تک ہو جلدی سے اچھا کرو

سفوف حدید اور کچھ اُسکا عرق
زرہ کہربائے مقنطس چو برق

ملا کر بناؤ کوئی اک دوا
کشش جس سے بایکدگر ہو سوا

کہ نا اتفاقی کا زائل ہو روگ
یہی دین و دنیا کا پہلا ہے بھوگ

زرہ سوچکر آزمائش میں لاؤ
خرابی پہ فی الفور پرسش میں لاؤ

بدلدو کہیں [illegible] بایک دگر
کہ دل ہو ہر اک کا محبت نگر

اگر تندرست اور ہم عمر ہوں — بہت ہی زیادہ و نہ کم عمر ہوں

مزاج و عناصر کو پیہم کرو — سپئے اتفاقات باہم کرو

بحکمت جہاں پہ ہو جو مصلحت — اسی کے مطابق ہو سب تربیت

دوا و دعا اور تعلیم سے — سزا اور اعجاز و تعظیم سے

ق

کسی طرح جو راستی پر نہو — اور احسان و نیکی سے بھی نہ ہو

تو پھر مار ڈالو کہ وہ خاک ہو — کسی طرح خس کم جہاں پاک ہو

اگر ریت پیسے کوئی سنگ پر — تو سننے سے دنداں پہ ہو بد اثر

اسی طرح ہر عضو کے واسطے — دوا و دعا ہیں ہر اک کے لیے

جو اشکال بدلے تو افعال بھی — جو افعال بدلے تو احوال بھی

ہوئی مختلف شکل لوہے کی جب — ہوئے مختلف اسکے افعال تب

نہ آرہ کرے گا بسولے کا کام — بسولا کرے گا نہ کارِ حسام

تو موسےٰ کا کیوں کام عیسےٰ کریں — محمد کا کیوں کام یحییٰ کریں

اب آگے سنو دوسری بات اور — جہاں تک ہو ممکن کرو اس پہ غور

نہ کھانا کبھی تخم بیمار کا... — بخوبی کرو نظم بازار کا

غذا اک طرح کی نہ کرنی کبھی — بدلنی ہے صبح اور شام کی

معین ہی کردو دو روٹیونکے سات — فلاں دن فلاں دم فلاں ساگ پات

کہ سب لوگ ہیں خون یکساں سے — کشش اور محبت کے شایاں سے

مگر ایک رنگی میں پھر فرق ہو — اگرچہ بباطن کوئی برق ہو
یہہ ہیں مختلف کام کے واسطے — کسی خاص انجام کے واسطے
خلاف اِسکے جو کوئی کھائے کبھی — تو اِس سے وہ مجرم نہ ہوگا کبھی
سفیدی ہو انڈے کی مکھن کے ساتھہ — کہ ڈبے ہوں جسطرح انجن کے ساتھہ
غذا علمِ طب کے مخالف نہو — وہ کیا بخت جسمیں معارف نہو
طعام اِس طرح کا جو ہو خوشگوار — کہ دل خوش ہو کھانے سے لیل و نہار
کہ کھاتے ہی بنجائے اکدم سے خوں — ق — تو ہرگز نہ ہونگے تپاک و جنوں
کسیکا کبھی دل ستاتا نہیں — بجز مال(1) طیب کے کھاتا نہیں
نہ میوے کو رکھنا کبھی ٹین میں — نہ بے ضابطہ شور و نمکین میں
دواؤں سے ہوجائے جب ٹین صاف — تو پھر رکھدو اس میں نہیں کچھ گزاف(2)
نمک ہی نہ ہو پھر تو ہڈی ہو نرم — کہاں ہو وہ بس حاملِ سرد و گرم
نمک ہائے آہن کی جب ہو کمی — تو پھر زرد رو ہو نہ کیوں آدمی
نمک اور شکر دو وہ ہیں ہی ضرور — نہ ہو تو نہ پیدا ہو اُس میں سُرور
ہر اک چیز میں روغن و آب ہے — شکر ہے نمک ہے تو کچھ راب ہے
نکالو تو نکلے گا اندازے سے — نکلتی ہے گت جس طرح ساز سے
ہر اک جا یہ مخفی ہے نورِ خدا — نہ کوشش کرو تو ہے تم سے جدا

(۱) آقا کو ناراض کر کے یا بے ایمانی و شیطانی و ناجائز طریقے سے مال نہ حاصل کیا گیا ہو۔ اُس سے حرامزادی ہولاد ہوگی۔ (۲) برا۔

خدا و خدائی سے جوہر نکال — اور اُس میں سے روح منور نکال
تو پائیگا اک قوتِ نادرہ — کہ روحِ انانیتِ قادرہ
کہیں عمر یونہی بسر ہو نہ جائے — یہہ سونے[1] کی چڑیا کہیں کھو نہ جائے

## علامات

اگر گوش و معدہ میں حدت ہوئی — تو سمجھو کہ کھانسی کی شدت ہوئی
ہر اک بات کی ہی نشانی ضرور — نہ سمجھو تو یہہ ہے تمہارا قصور
اشارہ کنایہ ہی گویا لغت — یہی سن رہا ہوں میں از شش جہت
بتا دیتی ہے جس طرح سے نظر — رکھی ہے جہاں شئے چلے گی اُدھر
معاون ہی خانہ تلاشی کے وقت — غضب گو ہی یہہ بدمعاشی کے وقت
ازل سے جو حقانیت ہی نہاں — وہ حقانیت ہوتی ہی خود عیاں
اگر تن سے امراض جانے لگیں — تو سمجھو کہ خارش ستانے لگیں
ہر اک چیز میں اُسکو لذت ملے — بوقتِ سحر خوب راحت ملے
بساز و طرب خوں میں دوران ہو — ہو ہلکا بدن غسل کا دھیان ہو
جو روغن کی مالش سے آئے مزا — یقیں ہو کہ چہرہ ہے رونق فزا
کئی روز تک بال چکنا رہے — تنِ بے یبوست مجلا رہے

(۱) روح و حیات و زندگانی۔

نہ خارش ہے کان میں یا نہ میل
تو سمجھو کہ پہنچے آمدِ شاہ لیل[1]

غذا سے جہاں تک ہو دل شاد ہو
تو بے مشغلہ سب کے برباد ہو

کرے فکر ہر مسئلہ پر ضرور
تو ممکن ہے سیرت بھی ہو مثلِ نور

نشانی اقبال ہے رعب و داب
جہاں رعب جاگا تو ہے انقلاب

نشانی ادبار ہے ابتری
بحالِ تنافق کجا بہتری

## صفاتِ شاہی

صفت ہو شہنشاہ کی اس طرح
بتاتا ہوں میں اس جگہ جس طرح

بحکمت[1] بقصد[2] احتیاط و تلاش[3]
بمکر و نفاق و بربط و بفاش

کبھی اکل و اکال و کبھی عزل و نصب
بہ وہم و گماں ربطِ عضلات و عصب

ہو سب کام بالواسطہ ربط و ضبط
پئے نظم ہو گرچہ سب خبط و ربط

نہ غفلت ہو۔ قدرت ہو با جوڑ توڑ
غرض لفظِ حکمت ہے سب کا نچوڑ

کبھی سخت گویا۔ کبھی کم سخن
کبھی ایک دم چپ کبھی پرفتن

کبھی گفتگو ہو بصوتِ حسین
کبھی صوت جائے بہ عرشِ بریں

(۱) سلطنت کرنیکے لئے حکمت چاہیئے جس میں ہوشیاری و احتیاط کی ضرورت ہے۔ سیاسی امور کو تلاش کرنیکی ضرورت ہے۔ کچھ مکر با بخیر کی ضرورت ہے۔ مخالفین و نمک حرام کے درمیان نفاق ڈالدینے کی ضرورت ہے کہ اصلی حالت معلوم ہو۔ لوگوں سے ربط و ضبط رکھنے کی بھی ضرورت ہے۔ راز فاش کرنے کی بھی ضرورت ہے چھپانے کی بھی ضرورت ہے۔ کھلانے پلانے کی بھی ضرورت ہے۔ عزل و نصب کی بھی ضرورت ہے۔ عضلات و اعصاب کو بحکمت معقول طریقے سے وہم و گمان سے گھیرنے کی بھی ضرورت ہے۔ درجہ بدرجہ لوگوں کو رکھنے کی ضرورت ہے۔ کسی جگہ خبط ربط معاملہ رکھنے کی ضرورت ہے۔ جوڑ توڑ کی حاجت ہے۔ انھیں سب باتوں کا نام حکمت ہے

ہو گا ہے متین و گہے پر جلال — گہے شاد و خرم گہے پر ملال

تصنع - تلون - نمائش میں ہو — بناوٹ کی غفلت گرائش میں ہو

کہ جیسے تلون زمانے میں ہے — ہر اک شئے میں ہو آب و دانے میں ہے

کہ جو حال ہوتا ہے مجذوب کا — وہی حال ہے عین محبوب کا

مگر بے تکلف حرم میں رہے — نگاہِ تلطف کرم میں رہے

کہ ہر شخص کے دل پہ ہو رعب و داب — کہ دیکھیں کہ ہوتا ہے کس پر عتاب

ہو بیم و رجا کا ہر اک سو عمل — کہ باز آئیں سب از دغا و دغل

تو پھر ٹھیک رفتار سے ہو نظام — وگرنہ خرابی ہو در خاص و عام

مگر وقت خطرہ رہے مستقل — اگرچہ بہت کچھ ہو بیتاب دل

گرے ٹوٹ کر سر پہ گو آسماں — رہے پھر دلیرانہ با عز و شاں

رہے دوستوں کے لئے نرم دل — خلاف اسکے کچھ ہو تو اُن سے خجل

پھر انعام و اکرام بھی ہو فزوں — جبھی تو ہو صدر الصدور حضور

سواری شکاری میں مشتاق ہو — سپاہی منش عدل میں طاق ہو

اقاسر کو مدعو بھی کرتا رہے — خطا ہو تو تھو تھو بھی کرتا رہے

نہ اوپر ہو ہرگز کوئی شاہ کے — وہ ہو تحتِ قانون و الد کے

تو پھر ہو گی وہ سلطنت خوب تر — رہے صاحبِ سلطنت اوج پر

وگرنہ خدائی لعنت مآب — پر لو چھینگے اسکو غرض بے حساب

# صدائے غیب

بنامِ خدائے رسالت نویس
فراست گزین و محب الفرس

اگر عجز و خشنت دکھائے کوئی
تو اُس پہ نہ چڑھ بیٹھنا تم کبھی

بلا وجہ ہرگز ستانا نہ دل
وگرنہ رہو گے ہمیشہ خجل

دیے گا وہی جو کہ محتاج ہو
جسے کچھ نہ ایمان یا لاج ہو

جو ہیں گرم تر اور شیریں مزاج
وہی اپنی فطرت میں رکھتے ہیں لاج

مگر وہ جو نمکین اور سرد ہیں
وہی آبِ زیریں مسترد ہیں

جو جمود ہے وہ بگڑ جائے گا
نہ گر بے تحمل ہو تو لڑ جائے گا

نہ ماہی کی مانند ہے وہ حلیم
نہ موذی کے جیسا ہو اک دم ظلم[1]

نمک خوب ہے گو زیادہ نہ ہو
گزک میں نمک ہو یہ بادہ نہ ہو

اگر حلم سے کوئی ٹلتا نہ ہو
وتیرے[2] سے اپنے بدلتا نہ ہو

تپانچہ وہیں کھینچ کر مار دو
سر اُس کا وہیں بر سرِ دار دو

کہ جیسے کو تیسا یہی رول ہے
جو ہو کار بند اُس پہ مقبول ہے

اگر صاحبِ جاہ بھی ہو کوئی
تو تعذیر اُسکی ضروری ہوئی

وہیں اُسکو اچھی طرح ٹھوک دو
اگر جان جائے تو دو جان کو

(۱) تھار۔ (۲) وتیرہ۔ وطیرہ۔ دونوں طرح جائز ہے۔

[illegible]

کہ ہے ایسے جینے سے مرنیکو ترجیح
ہو جب جان و مال اور عزت پہ حرف

بشرطیکہ یہہ کام ہو بے قصور
وگرنہ یہ ہے ظلم و از عقل دور

بہادر ہے وہ جو کہ بسمل کرے
انا الحق کا دعوے نہ بزدل کرے

نہ بزدل کو اقبال و نعمت ملے
کجا سلطنت پھر ولایت ملے

پئے رہبراں عیب ہے عجز و بیم
مگر سامنے اہل خلق العظیم

جو مرنے سے بھاگا وہی بس مرا
بہادر نہیں موت سے جو ڈرا

کرے فار غیط آکے عجز و نیاز
کہ انی انا کو ہے قدرت پہ ناز

جو ہر بات میں فرد ہوں واجبًا
وہی امت خاص ہیں غالبًا

مگر برگزیدوں کو سب ہے بجا
وہ جو کچھ کریں انکو سب ہے روا

مگر امر جائز بحکمت ہو وہ
نہ ایسا ہو ہرگز بعلت ہو وہ

زبان و قلم میں ہے اُن کے اثر
تصور ہے اُن کا ہر اک امر گر

کسی نے جو دشمن کو یہہ کہدیا
تو صدیق اکبر ہے بازو مرا

مرا مال و زر اور سب گھر و دار
تمہارا ہے میرا نہ ہے اختیار

یہ اخلاق ہے فی الحقیقت نہیں
اگر چھین لو تو شرافت نہیں

تو یہہ حکمتیں ہیں نفی الاصل ہیں
جو نفی الاصل ہیں وہ بلا فصل ہیں

تناسخ کے چکر میں دشمن پڑے
جو تھے بیوفائی میں سب سے بڑے

ملا نا ستھہ انکو روٹی اور کھانڈ
دیا جینے انکو نہ [illegible] کے جھانڈ

جو دشمن ہو وہ دوست ہوتا نہیں
کہ بیداری و نوم یک جا نہیں

تملل(۱) کی حالت میں گو ساتھ ہوں
جدا اور یک جیسے دو ہاتھ ہوں

جو ہے جاگتا خواب کے اندروں
وہ اصلی حقیقت سے ہے بس بروں

تو ہے رتبۂ دوست از حد بلند
نہ سمجھے وہی جو ہو نا ارجمند

کبھی ہمنشیں کی مذمت نہ کر
جو مردود ہے اس کی مدحت نہ کر

اگر کوئی شہپر ہی کو توڑ دے
تو پرواز ہر ایک پر چھوڑ دے

حقیقت سبھی جانتی ہو اگر
تو چون وچرا کر ہر اک بات پر

جو خوش نیتی سے ہو چون و چرا
تو تاثیر بھی اسکی ہے جانفزا

## نشانِ حق

پھر آخر میں ہوگا یہ حاصل سبق
کہ جو ہو مفید اسکو بولیں گے حق

کہ جسکا ہو غلبہ اسی کا ہے حق
یہ اقسامِ حق ہیں طبق بر طبق

تو غلبے کو کیا حق کہ غالب رہے
تو پھر حق کو کیا حق کہ حق حق کہے

دوامی جو حق ہو دوامی مفید
وہ بیکار ہے جو ہو نامی مفید

کہ دل بول دیتا ہے حق ہو فلاں
اگرچہ نہ اسکو کہے از زباں

نتیجوں سے دونوں کو خود دیکھ لو
نہ کٹھ حجتی کو کبھی راہ دو

جتنے اشعار گوہر فشاں / بہت سے مضامیں کی ہیں سرخیاں
کا تم کرو حق ادا / پہونچکر انا الحق پہ حقِ خدا
…ی ہو تو انا الحق کہاں ؟ / یہ بعد از تصور نہ کہتی زباں
…ر اس سے نسبت کا ہوتا نہیں / تناسل کے اندر پڑتا نہیں
خدا گر نہ ہوتا تو از جنگ و جدال / تساواتِ اخروی پہ ہوتا نہ عدل
خدا میں رہو یا خدا سے جدا / ولی عشق رکھو یہ فرماں روا
ملے تا کہ راحت ز سرتا بپا / ز سرتا بپا کیا کہ تا انتہا
کہاں نسبت عبدیت میں ہے خیر / کہ آغاز و انجام و اوسط ہے خیر
یہی گر ہے نسبت کے اندر نہاں / بس اب چپ ہو یہ تو نہ کہہ این و آں
مگر کہدے انتا براہِ عنا / کہ ہے ترک ہی عینِ رمزِ غنا
نہ کرنا مگر دوسرے کو شریک / کہ خود بخس ہوا اور پرایا بریک (۱)
…شرک ہوا بس وہ مخلص ہوا / وہ خود ہو گیا شاہ و فرماں روا
بتوحیدِ معلوم بعد از فنا / یقیناً پکارے گا انی انا

## ہمہ اوست و تصوف

یہی بات علمِ تصوف میں ہے / کہ دعویٰ خدائی کا ہو پئے بہ پئے

